VOL 7 - ISSUE 70 MAY 2015

# MASALA

## TV FOOD MAG

**RECIPES IN ENGLISH & URDU**




Regd. No. SC-133
Rs.120

NEXT MASALA STAR

WWW.PAKSOCIETY.COM

☆ جانئے کون بن سکتا ہے نیکسٹ مصالحہ اسٹار ☆ گرمی کے مشروبات اور غذاؤں کے حوالے سے رہنما تحریر ☆ انڈوں کے چھلکوں کے استعمال پر مفید مضمون



# MASALA
## TV FOOD MAG




Volume 7 - Issue 20 May 2015

# Content

# EDITORIAL



محترم قارئین

السلام وعلیکم!

دنیا اس وقت جن مسائل سے دوچار ہے ان میں ایک بڑا مسئلہ صحت کا ہے۔ جیسے جیسے دنیا ترقی کر رہی ہے ویسے ویسے طرح طرح کی بیماریاں جنم لے رہی ہیں جس کا سبب ہمارا لاپرواہ طرز زندگی ہے۔ اس وقت سونے اور جاگنے کے اوقات، جنک فوڈ کے بے دریغ استعمال کے ساتھ بڑھتی ہوئی تمباکو نوشی ہے۔ تمباکو روز اول سے ہی انسانی صحت کا دشمن ثابت ہوا ہے۔ اس کی بڑھتی ہوئی تباہ کاریوں کو روکنے کے لئے عالمی ادارہ صحت نے 1987ء میں "ورلڈ نو ٹوبیکو ڈے" منانے کا فیصلہ کیا جس کے بعد ہر سال 31 مئی کو یہ دن منایا جاتا ہے۔ اس دن کو منانے کا مقصد یہ ہے کہ کم از کم ایک دن سگریٹ نہ پیا جائے اور بعد میں اس کی عادت ترک کرنے کی کوشش کی جائے۔

دنیا بھر میں تمباکو نوشی کے باعث ہر 6 سیکنڈ کے بعد ایک شخص موت کا نوالہ بن رہا ہے۔ عالمی ادارہ صحت کے اپنے اعداد و شمار کے مطابق سالانہ بنیادوں پر دنیا بھر میں 60 لاکھ افراد کی ہلاکت کا سبب تمباکو نوشی بنتی ہے، پاکستان میں یہ تعداد ایک لاکھ سالانہ سے زائد ہے۔ عالمی ادارہ صحت کے مطابق پاکستان میں ہر روز ایک ارب 20 کروڑ روپے تمباکو نوشی پر خرچ کیے جاتے ہیں جو سالانہ 432 ارب روپے بنتے ہیں جبکہ پاکستانی سالانہ 43 کروڑ روپے کے پان کھا جاتے ہیں۔ گزشتہ چند سالوں میں پاکستانی نوجوانوں میں تمباکو نوشی میں اضافہ ہوا ہے شیشہ کیفے تیزی سے فروغ پا رہا ہے۔ پاکستان میں 8 فیصد لڑکیاں اور 13 فیصد لڑکے صرف حقے کی صورت میں تمباکو کا استعمال کرتے ہیں اور جبکہ 54 فیصد نوجوان تمباکو نوشی کرتے ہیں۔ ماہرین صحت کے مطابق شیشہ سگریٹ سے کہیں زیادہ خطرناک ہے اور ایک گھنٹہ شیشہ پینا 100 سگریٹ پینے کے مترادف ہے۔ شیشے میں تمباکو کے ساتھ انسانی صحت کے لئے انتہائی مہلک نارکوٹکس بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ پاکستان چیسٹ سوسائٹی کے مطابق صرف کراچی کے اسکولوں میں لڑکیوں میں سگریٹ نوشی کی شرح 18 فیصد سے تجاوز کر چکی ہے جو نہ صرف ان کے بلکہ آنے والی نسل کے لئے بھی خطرناک ہے۔ حکومت تمباکو نوشی پر قابو پانے کے لئے پہلے سے قائم قانون پر عملدرآمد کرانے میں ناکام رہی ہے جبکہ چند سال قبل حکومت نے بند جگہوں، ہوٹل، ریسٹورنٹ، پبلک ٹرانسپورٹ وغیرہ میں سگریٹ نوشی پر پابندی کا قانون بھی جاری کیا تھا۔

ضرورت اس امر کی ہے کہ سگریٹ نوشی کے تدارک کے لئے سگریٹ پر ٹیکس عائد کئے جائیں، پبلک مقامات پر پابندی کے ساتھ سگریٹ نوشی نہ کرنے والوں کی صحت کے تحفظ کے قوانین کا سختی سے اطلاق کرایا جائے۔ تربیت کا عمل اپنے گھر سے شروع کرنے والی مثال یہاں صادق آتی ہے، اولاً گھر کے بڑوں کو اپنے طور پر سگریٹ نوشی سے گریز کرنا چاہئے اگر کسی بھی وجہ سے ایسا ممکن نہ ہو تو کم از کم بچوں کے سامنے سگریٹ نوشی سے گریز کرنا چاہئے۔ بچوں کی اکثریت والدین سے چھپ کر سگریٹ نوشی کرتی ہے، والدین کا فرض ہے کہ وہ بچوں کی سرگرمیوں پر نظر رکھتے ہوئے انہیں اس امر سے باز رکھنے کی کوشش کریں۔ یاد رکھئے کہ اپنے اپنے طور پر کوششوں کا عمل ہی صحت مند معاشرے کی تشکیل کا سبب بن سکتا ہے۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی، ایڈیٹر۔ شہناز رمزی، جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نفر خان، اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد
سینئر بورڈ ڈائریکٹر۔ سید نبیل احمد، ڈیزائنر۔ یوسف رضوی، نکافی۔ حارث عثمانی، احسن قریشی، ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawarh@masalatv.tv فون 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11، حسن علی اسٹریٹ آف آئی آئی چندریگر روڈ، کراچی۔ 74000، پاکستان یو اے این 111-488-111 (کراچی) فیکس 92-21-32626640
مزید معلومات کے لئے shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن پڑھنے کے لئے http://www.masala.tv/masalamag/

# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ

## گرم موسم میں ککڑی کھائیں

گرمی کے موسم میں روزانہ ککڑی کا استعمال کرنے سے جسم میں پانی کی مقدار کافی بنی رہتی ہے اور گرمی میں جسم میں پانی کی کمی سے بچے رہتے ہیں۔ ککڑی کھانے کے علاوہ چہرے پر لگانے کے بھی کام آتی ہے۔ یہ سورج کی مضر شعاعوں سے ہونے والی بیماریوں سے راحت دلاتی ہے۔ ککڑی کے استعمال سے عمل انہضام نظام بھر درست رہتا ہے۔ باقاعدگی سے ککڑی کا استعمال کرنے سے پتھری کا مسئلہ بہت حد تک کم ہو جاتا ہے۔ ککڑی حیاتین کے خزانے سے بھرپور ہوتی ہے۔ جسم کو روزانہ جتنے حیاتین کی ضرورت ہوتی ہے، ککڑی اسے مکمل کرتی ہے۔ ککڑی کا باقاعدہ استعمال کرنے سے پیٹ متعلق بیماریاں کم ہوتی ہیں، یہی نہیں اس کا استعمال وزن میں کمی میں بھی مددگار ثابت ہوتا ہے۔ اس میں موجود حیاتین اے، بی اور سی نظام ہضم کو فروغ دینے میں مددگار ہوتے ہیں، تاہم ککڑی کھانے کے بعد پانی نہ پئیں۔

## بادام چھیل کر کھائیں

بادام کھانے کے فوائد سے تو کسی کو بھی انکار نہیں لیکن بادام کھانے کا درست طریقہ کیا ہے؟ بہت سے لوگ بادام بھگو اور چھیل کر کھانے کا مشورہ دیتے ہیں۔ اس کی حقیقت کیا ہے؟ بادام کے گرد پیلی جھلی کی وجہ سے ٹینن (tannin) ہوتا ہے، جس کی وجہ سے بادام کی غذائیت سے بھرپور فائدہ نہیں اٹھایا جا سکتا لیکن اگر اس چھلکے کو بھگو کر اتار لیا جائے تو بادام کی غذائیت میں اضافہ ہو جاتا ہے اور ساتھ ہی یہ ہاضمے کو بہتر بناتا ہے۔ چھلے ہوئے باداموں میں لپاسی (lipase) نامی انزائم ہوتا ہے، جس کی وجہ سے چکنائی کو ہضم کرنے میں بھی مدد ملتی ہے۔

## صحت مند دماغ کے لئے دودھ پئیں

برسوں سے دودھ پینے کو ہڈیوں کی مضبوطی کی ضمانت تصور کیا جاتا رہا ہے۔ دودھ کی افادیت کے حوالے سے ایک نئی تحقیق بتاتی ہے کہ دودھ پینا ہماری دماغی صحت کے لئے نہایت ضروری ہے۔ کینساس میڈیکل یونیورسٹی میں منعقد ہوئی تحقیق میں دودھ کی کھپت اور دماغ میں پیدا ہونے والے طاقتور مانع تکسید مادے کی قدرتی پیداوار کے درمیان تعلق ظاہر ہوا ہے۔ یونیورسٹی آف کینساس کے شعبہ عصبی سائنس کے ایسوسی ایٹ پروفیسر ان ینگ چوئی اور شعبہ ڈائٹ اور غذائیت کی سربراہ پروفیسر ڈیبرا سلیون نے مل کر ایک منصوبے پر کام کیا ہے۔ ان کا کام سائنسی رسالے "امریکن جرنل آف کلینکل نیوٹریشن" میں شائع ہوا ہے، جس میں محققین نے دریافت کیا کہ دودھ کی یومیہ کھپت اور دماغ میں قدرتی طور پر واقع ہونے والے مانع تکسید مادہ "گلوٹا تھائی اون" کی مقدار کے درمیان اہم تعلق تھا جو دماغ کے خلیوں کو آزاد خلیوں کے نقصانات سے محفوظ رکھتا ہے۔ ■







## Dum Potatoes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Baby potatoes | 1 kg |
| Coriander seeds | 1 tsp |
| Black peppercorns | 1 tsp |
| Tomato puree | 1 cup |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Jaggery | ½ tbsp |
| Almonds (finely cut) | 20 |
| Fresh cream | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Fresh coriander (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Grind coriander seeds with peppercorns.
- Boil potatoes for 10 minutes; peel.
- Heat oil in a wok; fry potatoes golden; remove.
- In a separate wok; sauté ginger/garlic, tomato puree, red chillies, cumin, jaggery and salt.
- Add potatoes, ground masala, green chillies, ginger and lemon juice; fry.
- Add almonds and cream; dish out; sprinkle coriander and serve.

## دَم آلو

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (چھوٹے والے) | ایک کلو |
| ثابت دھنیا | ایک چائے کا چمچ |
| ثابت کالی مرچیں | ایک چائے کا چمچ |
| ٹماٹو پیوری | ایک پیالی |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچ |
| گڑ | ½ کھانے کا چمچ |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 20 عدد |
| تازہ کریم | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

دھنیے میں کالی مرچ ملا کر پیس لیں۔ آلوؤں کو 10 منٹ تک ابال کر چھیل لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے آلوؤں کو سنہری تل کر نکال لیں۔ دوسری کڑاہی میں لہسن ادرک، ٹماٹو پیوری، لال مرچ، زیرہ، گڑ اور نمک ڈال کر ہلکا سا بھونیں، پھر آلو، پسا ہوا دھنیا، ہری مرچیں، ادرک اور لیموں کا رس ملا کر بھونیں۔ اس میں بادام اور تازہ کریم ملا کر ڈش میں نکالیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔






## Chicken Tandoori Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | ½ kg |
| Bread | 2 slices |
| Green chillies (chopped) | 3 |
| Mint (chopped) | ½ bunch |
| Egg | 1 |
| Tandoori masala (packaged) | 2 tbsp |
| Curds | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Mint, Lettuce Leaves, Onion (rings) | for decoration |
| Chilli garlic sauce | as accompaniment |

### Method:

- Combine mince, bread, and tandoori masala in a chopper.
- Add all remaining ingredients; shape into kebabs.
- Heat oil in a frying pan; fry kebabs golden from both sides; remove..
- Decorate a dish with mint, lettuce and onion; place kebabs on it; serve with chilli garlic sauce.

## مرغی کے تندوری کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | آدھا کلو |
| ڈبل روٹی | 2 سلائس |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 3 عدد |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| انڈہ | ایک عدد |
| تندوری مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی کی بالائی | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| پودینہ، سلاد پتے، پیاز (لچھے) | سجانے کے لئے |
| چلی گارلک ساس | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں قیمہ، ڈبل روٹی اور تندوری مصالحہ ملا کر یکجان کرلیں۔ اس میں باقی تمام اجزاء ملا کر ٹکیاں بنائیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب دونوں جانب سے سنہری تل لیں۔ ڈش کو پودینے، سلاد پتے اور پیاز سے سجا کر اس پر کباب رکھیں انہیں چلی گارلک ساس کے ہمراہ پیش کریں۔






## Stew with Whole Spices

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut pieces | ½ kg |
| Onions (finely cut) | 3 |
| Dried, round red chillies | 8 |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| Ginger (chopped) | 2 tbsp |
| Garlic | 8 cloves |
| Tomatoes (finely cut) | 3 |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Cardamoms | 3 |
| Black peppercorns | 6 |
| Bay leaf | 1 |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Hot water | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onions golden.
- Add undercut, turmeric and salt; cook till dry.
- Fry lightly; add tomatoes, garlic, ginger, coriander, cumin, red chillies and water.
- When water dries add bay leaf, cardamoms, lemon juice and pepper; keep on dum.
- When oil separates, dish out; serve hot.

## کھڑے مصالحے کا اسٹو

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (بوٹیاں) | [illegible] |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| ثابت گول لال مرچیں | 8 عدد |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچ |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچ |
| لہسن | 8 جوے |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 3 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچ |
| بڑی الائچیاں | 3 عدد |
| ثابت کالی مرچیں | 6 عدد |
| تیج پتا | ایک عدد |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچ |
| گرم پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کر لیں۔ اس میں انڈر کٹ، ہلدی اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اسے ہلکا سا بھون کر ٹماٹر، لہسن، ادرک، دھنیا، زیرہ، لال مرچیں اور پانی شامل کر دیں۔ پانی خشک ہونے لگے تو تیج پتا، الائچیاں، لیموں کا رس اور کالی مرچیں ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ تیل اوپر آ جائے تو ڈش میں نکالیں اور گرما گرم پیش کریں۔






## Achari Karahi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken (16 pieces) | 1 |
| Yogurt (beaten) | ½ cup |
| Dried, round red chillies | 8 |
| Garlic | 6 cloves |
| Tomatoes (chopped) | 4 |
| Onion seeds | 1 tsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Coriander seeds | 1 tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Black peppercorns | 1 tsp |
| Green chillies (cut lengthwise) | 4 |
| Fresh coriander (finely cut) | ½ bunch |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Ginger (finely cut) | for sprinkling |
| Tomatoes (slices) | for decoration |

### Method:

- Roast chicken, yogurt, garlic, cumin, coriander, salt and pepper in a wok.
- When dry add tomatoes, red chillies and onion seeds; cook till tomatoes are tender.
- Gradually add oil while frying.
- Add lemon juice, green chillies and fresh coriander; keep on dum.
- Decorate a dish with tomato slices; remove Achari Karahi in it; sprinkle ginger on top and serve.

## اچاری کڑاہی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی (16 ٹکڑے) | ایک عدد |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| سوکھی گول لال مرچیں | 8 عدد |
| لہسن | 6 جوے |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 4 عدد |
| کلونجی | ایک چائے کا چمچ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت دھنیا | ایک چائے کا چمچ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| ثابت کالی مرچیں | ایک چائے کا چمچ |
| ہری مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ½ گڈی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کے لیے |
| ٹماٹر (قتلے) | سجانے کے لیے |

### ترکیب:

کڑاہی میں مرغی، دہی، لہسن، زیرہ، دھنیا، کالی مرچیں اور نمک ملا کر بھون لیں۔ مرغی کا پانی خشک ہونے لگے تو ٹماٹر، سوکھی گول لال مرچیں اور کلونجی ڈال کر ٹماٹر نرم ہونے تک پکائیں۔ اس میں آہستہ آہستہ کرکے تیل شامل کریں اور ساتھ ساتھ بھونتے جائیں۔ اس میں لیموں کا رس، ہرا دھنیا اور ہری مرچیں ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ ڈش ٹماٹر سے سجائیں، اس پر کڑاہی نکالیں اور ادرک چھڑک کر پیش کریں۔






## Butter Chicken Handi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Onion (raw paste) | 2 |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Green chillies (chopped) | 3 |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| Black peppercorns | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Butter | 2 tbsp |
| Oil | ½ cup |
| Lemon (halved) | for garnishing |

### Method:

- Grind coriander and pepper together to a fine powder.
- Cook chicken, yogurt, ginger/garlic, onion, cumin, red chillies, hot spices and salt in a wok till dry.
- Add oil and ground masala; fry; add butter, green chillies and lemon juice; keep on dum.
- Garnish with lemon; serve.

## مرغی کی مکھنی ہانڈی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی کی) | 1/2 کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچ |
| بھنا اور پسا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| پیاز (کچی پسی ہوئی) | 2 عدد |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 3 عدد |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچ |
| ثابت کالی مرچیں | ایک چائے کا چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچ |
| تیل | 1/2 پیالی |
| لیموں | 1/2 عدد |

### ترکیب:

ثابت دھنیے کو کالی مرچوں کے ہمراہ باریک پیس لیں۔ ہانڈی میں مرغی کی بوٹیاں، دہی، لہسن ادرک، پیاز، زیرہ، لال مرچ، گرم مصالحہ اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں تیل اور پسا ہوا مصالحہ ڈال کر بھونیں پھر مکھن، ہری مرچیں اور 2 لیموں کا رس ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ اسے لیموں سے سجا کر پیش کریں۔

dawat
دعوت

## Malaysian Parathay

### Dough Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sifted) | ½ kg |
| Egg | 1 |
| Butter | 2 tbsp |
| Sugar | 1 tbsp |
| Baking powder | ¼ tsp |
| Salt | to taste |
| Egg (beaten) | for brushing |
| Lettuce leaves | for decoration |

### Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Eggs (boiled and chopped) | 4 |
| Onion (chopped) | 1 |
| Garlic (chopped) | 5 cloves |
| Mozzarella cheese (grated) | 100 grams |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

### Method:

- Knead dough ingredients into a dough in a bowl.
- Shape into small balls; roll out into square sheets.
- Mix filling ingredients in a bowl.
- Place little filling on one side of sheets; fold over and seal edges by brushing egg on them.
- Brush egg on top of folded parathay.
- Roast parathay from both sides on an iron griddle.
- Cut into triangles.
- Decorate a serving dish with lettuce; place parathay on top; serve.

## ملائیشین پراٹھے

### آٹے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ کلو |
| انڈا | ایک عدد |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک کھانے کے چمچے |
| بیکنگ پاؤڈر | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| انڈا (پھینٹا ہوا) | لگانے کے لیے |
| سلاد پتے | سجانے کے لیے |

### بھرنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈے (ابلے اور چوپ کئے ہوئے) | 4 عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 5 جوئے |
| موزریلا پنیر (کدوکش) | 100 گرام |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لیے |

### ترکیب:

پیالے میں آٹے کے اجزاء ملا کر اسے گوندھ لیں۔ اس کے پیڑے بنا کر چوکور روٹیاں بیل لیں۔ ایک پیالے میں بھرنے کے اجزاء ملا لیں۔ بیلی ہوئی روٹیوں کی ایک جانب پیالے کا تھوڑا تھوڑا آمیزہ پھیلائیں اور اسے دہرا کر بند کر لیں۔ ان کے کناروں کو انڈہ لگا کر بند کر دیں۔ برش کی مدد سے انڈہ اس کے اوپر لگائیں۔ پراٹھوں کو توے پر دونوں جانب سے سینک کر درمیان سے تکونے کاٹ لیں۔ سرونگ ڈش کو سلاد پتوں سے سجائیں اور پراٹھے رکھ کر پیش کریں۔

## Fried Noodles

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Egg noodles (boiled) | 2 cups |
| Chicken breasts (finely cut) | 250 grams |
| Tomato (chopped) | 1 |
| Onion (chopped) | 1 |
| Spring onion (finely cut) | 3 stalks |
| Cabbage (finely cut) | 100 grams |
| Chilli garlic sauce | 3 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Soya sauce | 3 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 3 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Oil | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Fresh red chillies | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry garlic.
- Add onion; fry; add chicken and cook till golden.
- Add red chillies, chilli garlic sauce and soya sauce; fry for a few minutes.
- Add noodles and all remaining ingredients; fry on high flame; dish out.
- Garnish with red chillies; serve.

## تلے ہوئے نوڈلز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈے والے نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| مرغی کے سینے (باریک کٹے ہوئے) | 250 گرام |
| ٹماٹر (چوپ کیا ہوا) | ایک عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 ڈنڈیاں |
| بند گوبھی (باریک کٹی ہوئی) | 100 گرام |
| چلی گارلک ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 3 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| تازہ لال مرچ | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن بھون لیں۔ اس میں پیاز ڈال کر بھونیں، پھر مرغی ڈال کر سنہری رنگ آنے تک پکائیں۔ اس میں لال مرچ، چلی گارلک ساس اور سویا ساس ڈال کر چند منٹ تک بھونیں۔ اس میں نوڈلز سمیت باقی اجزاء شامل کریں اور تیز آنچ پر بھونتے ہوئے پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار نوڈلز لال مرچ سے سجا کر پیش کریں۔



## Chicken Shashlik

### Ingredients

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | 500 grams |
| Garlic paste | 2 tbsp |
| Eggs | 2 |
| Capsicums (cubed) | 2 |
| Tomatoes (cubed) | 2 |
| Onions (cubed) | 2 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Oyster sauce | 4 tbsp |
| Chilli garlic sauce | ½ cup |
| Cornflour | 1 tbsp |
| Refined flour | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves, cucumbers (sliced) | for garnishing |
| Spring onion (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Mix oyster sauce, garlic, chilli garlic sauce, pepper, capsicums, onions, tomatoes and salt with chicken in a bowl.
- Mix eggs, cornflour and flour; set aside for ½ hour.
- Pierce 1 piece of capsicum, 1 piece of chicken, 1 piece of tomato and 1 piece of onion onto a wooden skewer; repeat process; make more skewers in the same way.
- Heat oil in a frying pan; fry skewers from all sides.
- Decorate a dish with lettuce and cucumbers; place shashlik sticks on the dish; sprinkle spring onion on top; serve.

## مرغی کا شاشلک

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 500 گرام |
| پسا ہوا لہسن | 2 کھانے کے چمچے |
| انڈے | 2 عدد |
| شملہ مرچیں (چوکور کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (چوکور کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| اویسٹر ساس | 4 کھانے کے چمچے |
| چلی گارلک ساس | ½ پیالی |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچہ |
| میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، کھیرے (کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

پیالے میں اویسٹر ساس، لہسن، چلی گارلک ساس، کالی مرچ، شملہ مرچیں، پیاز، ٹماٹر، مرغی اور نمک ملا لیں۔ اس میں انڈے، کارن فلور اور میدہ ملا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ لکڑی کی تمام سیخوں پر ایک شملہ مرچ، مرغی کا ٹکڑا، ٹماٹر اور پیاز لگا کر اس عمل کو دہرا دیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور اسٹکس کو الٹ پلٹ کرتے ہوئے پکا لیں۔ ڈش کو کھیرے اور سلاد پتے سے سجا کیں، شاشلک اسٹکس رکھیں اور ہری پیاز چھڑک دیں۔









## Chicken Sticks

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (cut into strips) | ½ kg |
| Ginger | 1-inch piece |
| Refined flour | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Peanuts (roasted) | ½ cup |
| Brown sugar | 2 tbsp |
| Soya sauce | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp + for frying |
| Lettuce leaves | for decoration |
| Fresh coriander | for garnishing |

### Method:

- Season chicken strips with salt; set aside.
- Combine ginger, sugar, peanuts, flour, pepper, soya sauce, oil and salt in a chopper;
- Marinate chicken with prepared marinade; set aside for 1 hour.
- Pierce each strip onto a separate wooden skewer; heat oil in a frying pan; fry skewers from all sides.
- Decorate a dish with lettuce leaves; place chicken sticks on top; garish with coriander; serve.

## مرغی کی اسٹکس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (پٹیاں) | ½ کلو |
| ادرک | ایک انچ کا ٹکڑا |
| میدہ | ایک کھانے کا چمچ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| مونگ پھلی (بھنی ہوئی) | ½ پیالی |
| براؤن چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے + تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، ہرا دھنیا | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی کی پٹیوں پر نمک لگا کر چھوڑ دیں۔ چوپر میں ادرک، براؤن چینی، مونگ پھلی، میدہ، کالی مرچ، سویا ساس، تیل اور نمک یکجان کرلیں۔ مرغی کی پٹیوں کو اس میں ڈال کر ایک گھنٹے کے لئے چھوڑ دیں۔ ایک ایک پٹی کو لکڑی کی ایک ایک سیخ پر لگائیں، فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور سیخوں کو الٹ پلٹ کرتے ہوئے پکالیں۔ ڈش پر سلاد پتے سجائیں، اس پر مزیدار اسٹکس رکھیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔

## Mince with Herbs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 300 grams |
| Garlic (chopped) | 6 cloves |
| Onion (chopped) | 1 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Tomato puree | ½ cup |
| Oregono | ¼ tsp |
| Mixed herbs | ½ tsp |
| Mushrooms (finely cut lengthwise) | ½ cup |
| Capsicums (finely cut lengthwise) | 2 |
| Fresh red chillies | 4 |
| Water | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onion and garlic.
- Add mince; fry; add pepper and tomato puree.
- Add oregano, herbs, capsicums, mushrooms, water and salt; cook till mince is tender.
- Add red chillies just before serving; serve hot.

## جڑی بوٹیوں والا قیمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | 300 گرام |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 6 جوے |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| ٹماٹو پیوری | ½ پیالی |
| اوریگانو | ¼ چائے کا چمچ |
| ملی جلی جڑی بوٹیاں | ½ چائے کا چمچ |
| کھمبیاں (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| شملہ مرچیں (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| تازہ لال مرچیں | 4 عدد |
| پانی | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچ |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز اور لہسن بھونیں۔ اس میں قیمہ ڈالیں اور بھوننے کے بعد کالی مرچ اور ٹماٹو پیوری ملا دیں۔ اس میں اوریگانو، جڑی بوٹیاں، شملہ مرچیں، کھمبی، پانی اور نمک ڈال کر قیمہ گلنے تک پکائیں۔ ڈش میں نکالنے سے قبل لال مرچیں ملائیں اور گرما گرم پیش کریں۔






## Rice Noodle Salad

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Grilled chicken (shredded) | 1 kg |
| Rice noodles (soaked) | 2 cups |
| Garlic (chopped) | 1 tsp |
| Brown sugar | 1 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Light soya sauce | 1 tbsp |
| Haisin sauce | 3 tbsp |
| Spring onion (finely cut) | ½ cup |
| Carrot (cut lengthwise) | 1 |
| Peanuts (roasted) | ½ cup |
| Capsicum (cut lengthwise) | 1 |
| Corn | ½ cup |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Mint (chopped) | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | to taste |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| Lettuce leaves, spring onion | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry garlic.
- Add prowns; cook for 5 minutes.
- Add all remaining ingredients; fry for 5 minutes; dish out.

## چاول کے نوڈلز کا سلاد

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گرلڈ مرغی (ریشہ کی ہوئی) | ایک کلو |
| چاول کے نوڈلز (بھیگے ہوئے) | 2 پیالی |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| براؤن چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| لائٹ سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہوزن ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 1/2 پیالی |
| گاجر (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| بھنی ہوئی مونگ پھلی | 1/2 پیالی |
| شملہ مرچ (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| بھٹے | 1/2 پیالی |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | حسب ذائقہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| سلاد کے پتے، ہری پیاز | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کرکے لہسن بھونیں۔ اس میں مرغی، براؤن چینی، سرکہ، سویا ساس، ہوزن ساس، کالی مرچ اور نمک ملا کر چولہا بند کر دیں۔ اس میں باقی اجزاء ملا کر ڈش میں نکالیں اسے سلاد پتے اور ہری پیاز سے سجادیں۔




## Sweet and Sour Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | ½ kg |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Cornflour | 1 tbsp |
| Egg (beaten) | ½ |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | for frying |

### Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Sugar | 2 tbsp |
| Savoury sweet sauce | ½ cup |
| White vinegar | 3 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ¼ tsp |
| Salt | ¼ tsp |
| Oil | 2 tbsp |

### Method:

- Season chicken with pepper, cornflour and salt in a bowl ; set aside for ½ hour.
- Heat oil in a wok; coat chicken pieces with egg; fry golden and remove.
- Heat oil in a pot and fry garlic golden.
- Add sugar, sweet sauce, vinegar, soya sauce, pepper and salt; cook for a few minutes.
- Gradually add cornflour while stirring continuously; add chicken; cook for a few minutes; serve hot.

## کھٹی میٹھی مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچ |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچ |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ½ عدد |
| نمک | ½ چائے کا چمچ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچ |
| چینی | 2 کھانے کے چمچ |
| ساوری سونٹ ساس | ½ پیالی |
| سفید سرکہ | 3 کھانے کے چمچ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچ |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ¼ چائے کا چمچ |
| نمک | ¼ چائے کا چمچ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچ |

### ترکیب:

ایک پیالے میں مرغی کی بوٹیاں، کالی مرچ، کارن فلور اور نمک ملا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں، مرغی کی بوٹیاں انڈے میں لپیٹیں اور کڑاہی میں سنہری تل کر نکال لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے لہسن بھونیں، اس میں چینی، سونٹ ساس، سرکہ، سویا ساس، کالی مرچ اور نمک ملا کر تھوڑی دیر تک پکائیں۔ اس میں چمچ چلاتے ہوئے تھوڑا تھوڑا کرکے کارن فلور ڈالیں، پھر مرغی شامل کر دیں۔ چند منٹ پکانے کے بعد ڈش میں نکالیں اور گرما گرم پیش کریں۔




## Finger Steaks

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (cut into thin strips) | 400 grams |
| Green capsicum (cut lengthwise) | 1 |
| Red capsicum (cut lengthwise) | 1 |
| Tomatoes (cut lengthwise) | 1 cup |
| Beef stock | 1 cup |
| Cornflour | 1 tbsp |
| Soya sauce | 3 tbsp |
| Garlic powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Ginger (chapped) | 1 tsp |
| Oyster sauce | 1 tbsp |
| Hoisin sauce | 1 tbsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Baking powder | ½ tsp |
| Oil | ¼ cup |
| Carrot, cucumber, lettuce leaves | for decoration |
| Fresh coriander (chopped) | for garnishing |
| Rice (boiled) | as accompaniment |

### Method:

- Sprinkle baking powder on undercut; set aside for 2 hours.
- Heat oil in a frying; fry undercut with garlic powder, pepper, soya sauce, oyster sauce and hoisin sauce on high flame.
- Add remaining ingredients; cook till thick; remove on one side of a dish and place rice on the other side.
- Sprinkle coriander on top; decorate the dish with carrot, cucumber and lettuce; serve.

## فنگر اسٹیکس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (پتلے لمبے کٹے ہوئے) | 400 گرام |
| ہری شملہ مرچ (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| لال شملہ مرچ (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (لمبائی میں کٹے ہوئے) | ایک پیالی |
| گوشت کی یخنی | ایک پیالی |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچ |
| سویا ساس | 3 کھانے کے چمچ |
| گارلک پاؤڈر | ایک چائے کا چمچ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | ایک چائے کا چمچ |
| اویسٹر ساس | ایک کھانے کا چمچ |
| ہوزن ساس | ایک کھانے کا چمچ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچ |
| بیکنگ پاؤڈر | آدھا چائے کا چمچ |
| تیل | چوتھائی پیالی |
| گاجر، کھیرا، سلاد پتا | |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | سجانے کے لئے |
| چاول (ابلے ہوئے) | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

انڈر کٹ پر بیکنگ پاؤڈر چھڑک کر 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے انڈر کٹ، گارلک پاؤڈر، کالی مرچ، سویا ساس، اویسٹر ساس اور ہوزن ساس ملائیں اور تیز آنچ پر بھون لیں۔ اس میں باقی اجزاء ڈالیں اور گاڑھا ہونے پر ڈش کی ایک جانب نکال لیں، دوسری طرف چاول رکھ کر ہرا دھنیا چھڑک دیں، ڈش کو گاجر، کھیرے اور سلاد پتے سے سجا کر پیش کریں۔




## Hoisin Prawns

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | ½ kg |
| Onion (cubed) | 1 |
| Capsicum (cubed) | 1 |
| Savoury hoisin sauce | 4 tbsp |
| Savoury dark soya sauce | 1 tbsp |
| Savoury sweet and sour sauce | 4 tbsp |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry garlic.
- Add prawns; cook for 5 minutes.
- Add all remaining ingredients; fry for 5 minutes; dish out.

## ہوئزن جھینگے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | ½ کلو |
| پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| شملہ مرچ (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ساورئی ہوئزن ساس | 4 کھانے کے چمچے |
| ساورئی ڈارک سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| ساورئی سوئٹ اینڈ سار ساس | 4 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن بھونیں، پھر جھینگے ڈال کر 5 منٹ تک پکائیں اس میں باقی تمام اجزاء ڈالیں اور 5 منٹ تک بھون کر ڈش میں نکال لیں۔



## Hazelnut Cheese Cake

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Brownies (crumbled) | 2 cups |
| Nutella | ½ cup + 4 tbsp |
| Cream cheese | 200 grams |
| Fresh cream | 200 grams |
| Castor sugar | ½ cup |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Gelatin (dissolved in water) | 2 tbsp |
| Coffee powder (dissolved in water) | 1 tsp |
| Cream (whipped) | 112 grams |
| Chocolate (shavings) | for garnishing |

### Method:

- Mix ½ cup Nutella in brownies; set in a springform pan.
- Beat cream cheese, castor sugar and lemon juice in a bowl, with an electric beater; add gelatin and fresh cream; mix with a spoon.
- Divide batter into 2 portions.
- Mix coffee in one and remaining Nutella in the other.
- Pour the batter with coffee in the springform pan; refrigerate for ½ hour.
- Pour the batter with Nutella on top of it; refrigerate for another ½ hour; remove from pan.
- Garnish with cream and chocolate; serve chilled.

## ہیزل نٹس والا پنیری کیک

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| براؤنیز (چورا کی ہوئی) | 2 پیالی |
| نوٹیلا | ½ پیالی + 4 کھانے کے چمچے |
| کریم چیز | 200 گرام |
| تازہ کریم | 200 گرام |
| کاسٹر چینی | ½ پیالی |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| جیلیٹن (پانی میں گھول لیں) | 2 کھانے کے چمچے |
| کافی پاؤڈر (پانی میں گھول لیں) | ایک چائے کا چمچہ |
| کریم (پھینٹی ہوئی) | 112 گرام |
| چاکلیٹ (کتری ہوئی) | سجانے کے لیے |

### ترکیب:

براؤنیز میں ½ پیالی نوٹیلا ملا کر اسپرنگ فوم پین میں سیٹ کر دیں۔ ایک پیالے میں کریم چیز، کاسٹر چینی اور لیموں کا رس الیکٹرک بیٹر کی مدد سے یکجان کریں پھر جیلیٹن اور تازہ کریم ڈال کر چمچے کی مدد سے ملا لیں۔ اس آمیزے کو 2 حصوں میں تقسیم کر لیں۔ ایک حصے میں کافی اور دوسرے میں باقی نوٹیلا ملا لیں۔ اسپرنگ فوم پین میں کافی والا آمیزہ ڈال کر ½ گھنٹے کے لئے فرج میں رکھ دیں۔ اس پر نوٹیلا والا آمیزہ ڈال کر مزید ½ گھنٹے کے لئے فرج میں رکھیں۔ اسے پین سے نکالیں، پھر کریم اور چاکلیٹ سے سجائیں اور خوب ٹھنڈا کر کے پیش کریں۔






## Lemon and Mint Rice

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Rice (soaked) | 2 cups |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Mint (chopped) | 2 tbsp |
| Chicken stock | 2 cups |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| Sterling silver leaves | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry onions golden; add hot spices and salt; cook for a few minutes.
- Add rice; fry for 2 minutes.
- Add stock; bring to boil; cook with the lid on till rice is tender.
- Sprinkle lemon juice and mint on top; keep on dum.
- Dish out; garnish with silver leaves; serve.

## لیموں اور پودینے والے چاول

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| چاول (بھیگے ہوئے) | 2 پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| مرغی کی یخنی | 2 پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| چاندی کے ورق | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں؛ اس میں گرم مصالحہ اور نمک ڈال کر چند منٹ تک پکائیں؛ پھر چاول ڈال کر 2 منٹ تک بھونیں۔ اس میں یخنی ڈال کر اُبال آنے دیں پھر ڈھکن ڈھانک کر چاولوں کے گل جانے تک پکائیں؛ اس کے اوپر لیموں کا رس اور پودینہ چھڑک کر دَم پر رکھ دیں۔ تیار چاول ڈش میں نکالیں اور چاندی کے ورق سے سجا کر پیش کریں۔








## Mince with White Lentils

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton mince | 400 grams |
| White lentils (boiled) | ½ cup |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Cloves | 2 |
| Cinnamon | 1-inch piece |
| Black peppercorns | 6 |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | 4 tbsp |
| Hot spices, fresh coriander | for sprinkling |

### Method:

- Heat oil in a pot; sautee onion.
- Add cloves, cinnamon, peppercorns and cumin; fry till aroma rises.
- Add all remaining ingredients except lentils; cook till oil separates.
- Add lentils; keep on dum.
- Sprinkle hot spices and coriander on top; serve.

## ماش دال قیمہ

### اجزاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| بکرے کا قیمہ | 400 گرام | ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ماش کی دال (ابلی ہوئی) | ½ پیالی | پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد | پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| ٹماٹر (چوپ کئے ہوئے) | 2 عدد | پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| لونگیں | 2 عدد | نمک | ایک چائے کا چمچ |
| دار چینی | ایک انچ کا ٹکڑا | تیل | 4 کھانے کے چمچ |
| ثابت کالی مرچیں | 6 عدد | گرم مصالحہ، ہرا دھنیا | چھڑکنے کے لئے |
| ثابت سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچ | | |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے پیاز ہلکی سی بھونیں۔ پھر لونگیں، دار چینی، کالی مرچیں اور زیرہ خوشبو آنے تک بھونیں۔ اس میں علاوہ دال باقی تمام اجزاء ملا کر تیل اوپر آنے تک پکائیں پھر دال شامل کرکے دم پر رکھ دیں۔ مزیدار ماش کی دال قیمہ ہرا دھنیا اور گرم مصالحہ چھڑک کر پیش کریں۔






## Chicken Fajita

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | 450 grams |
| Garlic (chopped) | 5 cloves |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Red chilli powder | ½ tsp |
| Oregano | ½ tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Green chillies (cut lengthwise) | 6 |
| Spring onions (cut lengthwise) | 3 stalks |
| Capsicums (cut lengthwise) | 2 |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup + 2 tbsp |

### Method:

- Cut chicken pieces lengthwise; marinate with lemon juice, oregano, garlic, cumin, both red chillies, 2 tbsp oil and salt; set aside for 1 hour.
- Heat remaining oil in a wok; cook chicken till colour changes.
- Add spring onions, capsicums and green chillies; cook for a few minutes; remove in a sizzling dish.

## مرغی کا فحیتا

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 450 گرام |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 5 جوے |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| اوریگانو | ½ چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 6 عدد |
| ہری پیاز (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 3 ڈنڈیاں |
| شملہ مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی+2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

مرغی کی بوٹیوں کو لمبائی میں کاٹیں' ان پر لیموں کا رس اور یگانو' لہسن' زیرہ' پسی اور کٹی ہوئی لال مرچ' 2 کھانے کے چمچے تیل اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں باقی تیل گرم کریں' اس میں مرغی ڈال کر رنگ تبدیل ہونے تک پکائیں' پھر ہری پیاز' شملہ مرچیں اور ہری مرچیں ڈال کر چند منٹ پکائیں اور سیزلنگ ڈش میں نکال لیں۔






## Mashed Potatoes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (boiled and mashed) | ½ kg |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Dried, round red chillies | 12 |
| Curry leaves | 10 |
| Cumin seeds | 2 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Fresh coriander (chopped) | 1 bunch |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | ½ cup |
| Tamata, curry leaves | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry dried red chillies, cumin and curry leaves; add chilli powder and salt; fry.
- Add tomatoes; fry till dry; reduce flame.
- Add green chillies, coriander and potatoes; mix thoroughly; keep on dum.
- Garnish with tomato and curry leaves; serve.

## آلو کا بھُرتہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے اور بھرتہ کیے ہوئے) | ½ کلو |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 2 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 12 عدد |
| کڑھی پتے | 10 عدد |
| ثابت سفید زیرہ | 2 چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ٹماٹر، کڑھی پتے | سجانے کے لیے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے سوکھی گول لال مرچیں، زیرہ اور کڑھی پتے تلیں۔ اس میں لال مرچ اور نمک ڈال کر بھونیں۔ اس میں ٹماٹر ڈال کر پانی خشک ہونے تک بھون کر آنچ ہلکی کر دیں۔ اس میں ہری مرچیں، ہرا دھنیا اور آلو ڈال کر اچھی طرح سے ملائیں اور دم پر رکھ دیں۔ مزیدار بھرتہ ٹماٹر اور کڑھی پتے سے سجا کر پیش کریں۔



Tarka



## Fish Tikkay

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish fillet (small pieces) | 1 kg |
| Red chilli powder | 2 tsp |
| Caram seeds | ½ tsp |
| Cumin seeds | 2 tsp |
| Chaat masala | 2 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Green chillies (blended) | 1 tbsp |
| Gram flour | 2 tbsp |
| Yogurt | 2 tbsp |
| Fresh cream | 2 tbsp |
| Orange food colour | ½ tsp |
| Oil | 2 tbsp + for frying |
| Lettuce leaves, cucumber, tomato, green chillies, onion | as accompaniment |

### Method:

- Roast cumin and caram seeds; grind; remove in a bowl.
- Add chaat masala, cream, yogurt, green chillies, ginger/garlic, red chillies, food colour, gram flour and oil, mix.
- Marinate fish with mix; set aside for ½ hour.
- Pierce 3-4 fish pieces onto a wooden skewer and repeat process with more skewers.
- Heat oil in a frying pan; fry skewers from all sides; remove.
- Decorate a serving dish with lettuce, cucumber, tomato, green chillies and onion; place skewers on top; serve.

## مچھلی کے تکے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مچھلی کے فلے (چھوٹے ٹکڑے) | ایک کلو |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 چائے کے چمچ |
| اجوائن | ½ چائے کا چمچ |
| ثابت سفید زیرہ | 2 چائے کے چمچ |
| چاٹ مصالحہ | 2 چائے کے چمچ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| ہری مرچیں (پسی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچ |
| بیسن | 2 کھانے کے چمچ |
| دہی | 2 کھانے کے چمچ |
| تازہ کریم | 2 کھانے کے چمچ |
| زردے کا رنگ | ½ چائے کا چمچ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچ + تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، کھیرا، ٹماٹر، ہری مرچیں، پیاز | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

زیرے اور اجوائن کو بھون کر پیس کر ایک پیالے میں نکال لیں، اس میں چاٹ مصالحہ، کریم، دہی، ہری مرچیں، لہسن ادرک، لال مرچ، زردے کا رنگ، بیسن اور تیل ملا لیں۔ اس میں مچھلی کے ٹکڑے ڈال کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ مچھلی کے 3 سے 4 ٹکڑے لکڑی کی سیخ پر لگائیں اور عمل دہراتے ہوئے اور سیخوں کو بھی تیار کر لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور سیخوں کو الٹ پلٹ کرتے ہوئے پکا کر نکال لیں۔ ڈش کو سلاد پتے، کھیرے، ٹماٹر، ہری مرچوں اور پیاز سے سجائیں، اس پر سیخیں رکھ کر پیش کریں۔



# Tarka

## Kashmiri Kebab with Curry

### Kebab Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Egg | 1 |
| Onion | 1 |
| Red chilli powder | 2 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Nutmeg powder | ½ tsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tsp |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | for frying |

### Curry Ingredients:

| | |
|---|---|
| Tomatoes (boiled) | ½ kg |
| Onion | 1 |
| Kashmiri red chillies | 4 |
| Ginger/garlic paste | 2 tsp |
| Coriander powder | 1 tsp |
| Water | 2 cups |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander, Green chillies | for garnishing |

### Method:

- Grind mince and onion in a chopper; add remaining kebab ingredients; shape into long kebabs.
- Heat oil in a frying pan; fry kebabs golden; remove.
- Blend tomatoes, onion, Kashmiri red chillies, ginger/garlic, coriander and salt in a blender.
- Heat oil in a pot; fry blended masala thoroughly.
- Add water; cook for 10 minutes; add kebabs; keep on dum.
- Garnish with coriander and chillies; serve.

## سالن والے کشمیری کباب

### کباب کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| انڈہ | ایک عدد |
| پیاز | ایک عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 چائے کے چمچ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچ |
| پسی ہوئی جائفل | ½ چائے کا چمچ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 چائے کے چمچ |
| نمک | ½ چائے کا چمچ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### سالن کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ٹماٹر (ابلے ہوئے) | ½ کلو |
| پیاز | ایک عدد |
| کشمیری لال مرچیں | 4 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 چائے کے چمچ |
| پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچ |
| پانی | 2 پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا، ہری مرچیں | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں قیمہ اور پیاز یکجان کرلیں۔ اس میں کباب کے باقی اجزاء ملا کر لمبوترے کباب بنالیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب سنہری تل کر نکال لیں۔ بلینڈر میں ٹماٹر، پیاز، کشمیری لال مرچیں، لہسن ادرک، دھنیا اور نمک یکجان کرلیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے بلینڈر کیا آمیزہ ڈالیں اور اچھی طرح سے بھون لیں۔ اس میں پانی ڈال کر 10 منٹ تک پکائیں، پھر کباب شامل کرکے دم پر رکھ دیں۔ مزیدار کباب ہری مرچیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔



Tarka



## Tangy Drumsticks

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken drumsticks | 6 |
| Capsicum | 1 |
| Patata (boiled) | 1 |
| Green chillies | 2 |
| Spring anions | 2 |
| Tomato ketchup | 1 cup |
| Chaat masala | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tsp |
| Cumin seeds (roasted) | 2 tsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 4 tbsp |

### Method:

- Cut capsicum, spring anions, green chillies and potato finely.
- Split meat from ane side al drumsticks and gather on the other side; make sure the meat doesn't separate from the bone.
- Heat oil in a pot; fry ginger/garlic; add water and drumsticks; cook till dry.
- Add vegetables, ketchup, chaat masala, pepper, cumin, vinegar, soya sauce and salt; keep on dum.

## چٹ پٹی ڈرم اسٹکس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی ڈرم اسٹکس | 6 عدد |
| شملہ مرچ | ایک عدد |
| آلو (ابلا ہوا) | ایک عدد |
| ہری مرچیں | 2 عدد |
| ہری پیاز | 2 عدد |
| ٹماٹو کیچپ | ایک پیالی |
| چاٹ مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 چائے کے چمچے |
| بھنا ہوا سفید زیرہ | 2 چائے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

شملہ مرچ، ہری پیاز، ہری مرچوں اور آلو کو باریک کاٹ لیں۔ چھری کی مدد سے ڈرم اسٹکس کا گوشت ایک جانب کر دیں لیکن گوشت ہڈی سے الگ نہ ہو۔ پتیلی میں تیل گرم کر کے لہسن ادرک بھونیں، پھر پانی اور ڈرم اسٹکس ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں سبزیاں، کیچپ، چاٹ مصالحہ، کالی مرچ، زیرہ، سرکہ، سویا ساس اور نمک ڈال کر دم پر رکھ دیں۔

Tarka



## Prawns in Green Masala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns (washed and deveined) | 1 kg |
| Spring onions (chopped) | 250 grams |
| Onions (chopped) | 250 grams |
| Yogurt (whipped) | 250 grams |
| Green chillies (chopped) | 10 |
| Fresh coriander (chopped) | 1 bunch |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Coriander powder | 2 tsp |
| Cumin powder | 2 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Fenugreek seeds | 2 tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |
| Tomato, ginger (grated) | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot; mix together and fry ginger/garlic, turmeric, coriander, cumin, fenugreek, hot spices, yogurt and salt.
- When oil separates, add prawns and fry on high flame; add remaining ingredients; keep on dum.
- Garnish with tomato and ginger; serve.

## ہرے مصالحے والے جھینگے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے (دھلے اور صاف کیے ہوئے) | ایک کلو |
| ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | 250 گرام |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 250 گرام |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 250 گرام |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 10 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچ |
| پسا ہوا دھنیا | 2 چائے کے چمچ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | 2 چائے کے چمچ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچ |
| میتھی دانے | 2 چائے کے چمچ |
| نمک | ایک چائے کا چمچ |
| تیل | ½ پیالی |
| ٹماٹر اور ادرک (کدوکش) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے لہسن ادرک، ہلدی، دھنیا، زیرہ، میتھی دانے، گرم مصالحہ، دہی اور نمک ملا کر بھونیں۔ تیل اوپر آ جائے تو جھینگے ڈال کر تیز آنچ پر بھونیں، پھر باقی اجزاء ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار جھینگے ٹماٹر اور ادرک سے سجا کر پیش کریں۔

